اور اس قسم کے اعمال بہت ہیں۔ جو شخص حدیث کی کتابوں میں ان کو تلاش کرے گا۔ کثرت سے پائیگا۔ خصوصاً جو کتابیں فضائل اعمال میں لکھی گئی ہیں ؁

# رسوم جاہلیت اور خصائص یہودیت و نصرانیت کا اختلاط

واضح ہو کہ انسان کو ایسے اعمال مُکفِرہ کی طرف توجہ رکھنے کی سخت ضرورت ہے۔ کیونکہ انسان جونہی بالغ ہوتا ہے۔ خصوصاً زمانہ موجودہ میں اور اس قسم کے ان زمانوں میں جن میں سلسلہ وحی اور رسالت کے موقوف ہو جانے کے باعث بعض وجوہات سے ایام جاہلیت کا تشبہ آجاتا ہے۔ جبکہ اہل علم اور دیندار لوگوں میں پرورش پانے والا شخص بھی جاہلیت کے کئی امور سے آلودہ ہو جاتا ہے۔ تو پھر اس شخص کا کیا حال ہے۔ جسے دیندار لوگوں کی صحبت نصیب ہی نہیں۔ بخاری اور مسلم میں ایک حدیث ابو سعید رضی اللہ عنہ سے اس طرح روایت کی گئی ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

| | |
|---|---|
| لتتبعن سنن من کان قبلکم حذو القذة بالقذة حتیٰ لو دخلوا جحر ضب لدخلتموه قالوا یا رسول الله الیهود والنصاریٰ قال فمن ۔ | جو امتیں تم سے پہلے گذر چکی ہیں۔ تم اس طرح ان کے طریقوں کے پیچھے لگ جاؤ گے جس طرح تیر کا ایک پر دوسرے پر کے برابر کاٹ کتر کر بنا لیا جاتا ہے۔ حتیٰ کہ وہ لوگ اگر گوہ کے سوراخ میں داخل ہوئے ہونگے۔ تو تم بھی ضرور داخل ہو گے۔ صحابہؓ نے عرض کیا۔ یا رسول |

اللہ پہلی امتوں سے آپکی مراد یہود اور نصاریٰ ہیں۔ فرمایا یہود اور نصاریٰ نہیں تو اور کون؟

یہ ایسی حدیث ہے۔ جسکی تصدیق قرآن شریف میں ہے۔ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| فَاسْتَمْتَعْتُمْ بِخَلَاقِكُمْ كَمَا اسْتَمْتَعَ | تم نے بھی اپنے حصے کے فائدے اٹھائے۔ جیسے تم سے |

| | |
|---|---|
| الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکُمْ بِخَلَاقِہِمْ وَ خُضْتُمْ کَالَّذِیْ خَاضُوْا ۔ | پہلوں نے اپنے حصے کے فائدے اٹھائے - اور جیسی باتوں میں وہ لوگ بحث کیا کرتے تھے- |

تم بھی ویسی ہی باتوں میں بحث کرنے لگے -

اس حدیث کے شواہد صحیح اور حسن حدیثوں میں بہت ہیں- اور کبھی کبھی یہ رسوم جاہلیت ان دیندار لوگوں تک سرایت کر جاتی ہیں- جن کو خواص سمجھا جاتا ہے- چنانچہ سلف میں سے کئی ایک بزرگوں نے کہا جن میں ابن عیینہ بھی داخل ہیں- کہ اہل علم یہود کی بہت سی باتوں میں اور اہل دین نصاریٰ کی اکثر باتوں میں مبتلا ہو گئے ہیں چنانچہ جو شخص دین اسلام کی حقیقت کو سمجھتا ہے- جس کے ساتھ اللہ تعالٰے نے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث فرمایا- اور پھر اس کو لوگوں کی عام حالت پر منطبق کرنا چاہتا ہے- اسے معلوم ہو جاتا ہے- کہ مسلمان بہت سی علمی اور دینی باتوں میں **یہود اور نصاریٰ** کے ساتھ **مشابہت** رکھتے ہیں- جب معاملہ ایسا نازک ہے- تو جس شخص کے سینے کو اللہ نے کھول رکھا ہے- اور وہ اللہ کی دی ہوئی بصیرت پر قائم ہے پہلے مُردہ تھا- پھر اللہ نے اُسے روحانی زندگی دیکر زندہ کیا- اور اُسے نور عطا فرمایا جس کے ذریعے وہ لوگوں میں چلتا پھرتا ہے- اس کے لئے نہایت ضروری ہے- کہ اپنے زمانہ کی جاہلیت کی باتوں کا ملاحظہ کرے اور دونوں امتوں **مغضوب علیہم اور الضالین** یعنی یہود اور نصاریٰ کے افراط اور تفریط کو جانچے- جب یہ پڑتال کریگا- تو اسے معلوم ہو جائیگا کہ وہ یہودیت اور نصرانیت کے بعض خصائص میں مبتلا ہے- لہٰذا جو چیز کہ خاص و عام کے لئے سب سے بڑھ کر نفع رساں ہے- وہ ان **امور کا علم** ہے- جن کے ذریعے نفوس ان مہلک چیزوں سے نجات حاصل کر سکیں- اور وہ یہ ہے کہ گناہوں کے سرزد ہوتے ہی فی الفور نیک اعمال کئے جائیں نیکی ان **اعمال- اخلاق اور صفات** کا نام ہے- جن کا حکم اللہ نے خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانی دیا ہے -

اور منجملہ ان امور کے جو گناہ کے نتیجہ یعنی عذاب الٰہی کو دور کر سکتے ہیں وہ مصائب یعنی تکالیف ہیں۔ جو انسان کی بدیوں کو مٹا دیتی ہیں۔ اور مصائب کے مفہوم میں وہ تمام چیزیں داخل ہیں۔ جن سے انسان کو تکلیف ہوتی ہے۔ خواہ فکر اور غم ہو یا مال آبرو۔ اور جسم میں دُکھ پہنچے یا ان کے سوا کوئی اور رنج وہ امر ہو۔ لیکن یہ تمام باتیں بندے کے فعل سے نہیں (یعنی کوئی شخص اپنے گناہوں کا کفارہ ادا کرنا چاہے۔ تو اس کے ادا کرنے کا یہ طریق نہیں کہ کوئی رنج یا مصیبت خواہ مخواہ اپنے اوپر ڈال لے۔ بلکہ کفارات شرعیہ میں سے کسی چیز کو اختیار کرے)۔

پس جب آپ نے یہ دو کلمے فرما کر (اتق اللہ حیث ما کنت اور اتبع السیئۃ الحسنۃ تمحھا) اللہ تعالیٰ کا حق بیان کر دیا۔ یعنی پہلے میں عمل صالح اور دوسرے میں اصلاح فاسد کی تاکید کی تو آگے تیسری بات وخالق الناس بخلق حسن فرما کر حقوق العباد کی طرف توجہ دلائی۔

## حُسن خُلق

اور لوگوں کے ساتھ حُسن خلق رکھنے کا خلاصہ یہ ہے۔ کہ جو شخص تجھ سے قطع تعلق کرے تو اس کے ساتھ میل ملاپ رکھے۔ اسے سلام کرے۔ اس کی عزّت کرے۔ اس کو دعا دے۔ اس کے لئے اللہ سے بخشش مانگے۔ اس کی خوبیاں بیان کرے اور اس سے ملاقات کرتا رہے۔ اور جو شخص تجھے تعلیم نافع اور مال وغیرہ سے محروم کر دے تو اُسے یہ فوائد پہنچاتا رہے۔ اور جو شخص خون مال اور آبرو کے بارہ میں تجھ پر ظلم کرے تو اسے معاف کر دے۔ ان میں سے بعض احکام واجب ہیں۔ اور بعض مستحب باقی رہی تفسیر خلق عظیم کی جس کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو متصف کیا ہے۔ تو اس سے مراد پورا دین ہے جو مطلقاً تمام اوامر الٰہی پر مشتمل ہے۔

مجاہد وغیرہ مفسرین کا یہی قول ہے۔ اور یہ قرآن کا مدعا سمجھ کر اس پر عمل کرتا ہے۔ چنانچہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا "کان خلقہ القرآن" (ترجمہ) نبی کا خلق قرآن تھا۔ اور اس کی حقیقت یہ ہے۔ کہ جن چیزوں کو اللہ تعالیٰ پسند کرتا ہے۔ انہیں طیب خاطر پوری شرح صدر کے ساتھ بغیر تنگدلی کے ادا کرنے میں جلدی کی جائے۔

# لفظ تقویٰ کی تفسیر

رہا اس امر کا بیان کہ یہ سب باتیں اللہ تعالیٰ کی وصیت میں داخل ہیں۔ (جہاں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: وَلَقَدْ وَصَّيْنَا الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَاِيَّاكُمْ اَنِ اتَّقُوا اللّٰهَ) تو یہ اس طرح سمجھنا چاہیئے۔ کہ لفظ تقویٰ ان تمام امور کو جامع ہے۔ جن کے کرنے کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے۔ خواہ وہ حکم واجب ہو یا مستحب اور ان تمام باتوں کی نہی کو شامل ہے۔ جن سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا۔ خواہ وہ نہی تحریمی ہو یا تنزیہی اور یہ حقوق اللہ اور حقوق العباد دونوں پر مشتمل ہے۔ لیکن چونکہ کبھی تقویٰ سے مراد عذاب الٰہی سے ڈرنا لیا جاتا ہے۔ جو حرام کاموں سے رُکنے کا باعث ہوتا ہے۔ اس لئے معاذ کی حدیث میں اس کی پوری تفسیر کر دی گئی۔ اور اسی طرح ابو ہریرہؓ کی حدیث میں ہے۔ جسے ترمذیؒ نے روایت کیا۔ اور صحیح کہا ہے۔ جس سے معلوم ہو گیا کہ اس کا مفہوم وسیع تر ہے۔ ابو ہریرہؓ کی حدیث کے الفاظ یہ ہیں:۔

| | |
|---|---|
| قیل یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما اکثر ما یدخل الناس الجنۃ قال تقوی اللہ وحسن الخلق وقیل ما اکثر ما یدخل الناس النار قال الاجوفان الفم والفرج۔ | عرض کیا گیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کونسی چیز ہے۔ جو لوگوں کو سب سے بڑھ کر جنت میں لیجائیگی۔ فرمایا اللہ کا ڈر اور اچھا خلق اور عرض کیا گیا کہ کونسی چیز سب سے بڑھ کر لوگوں کو دوزخ میں لیجائیگی۔ فرمایا وہ دو کھوکھلی چیزیں ہیں۔ (۱) منہ اور (۲) فرج (حرام کھانا کلمہ کفر و |

شرک۔ جھوٹ۔ غیبت وغیرہ معاصی منہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ اور زنا وغیرہ فواحش فرج سے)۔

صحیح حدیث میں عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے "قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکمل المؤمنین ایماناً احسنہم خلقاً (ترجمہ) تمام مومنوں میں کامل تر ایمان اس شخص کا ہے جو سب سے اچھا خُلق رکھتا ہے۔ اس حدیث میں نبیؐ نے بتلا دیا کہ ایمان کامل ہونا اچھے خلق کے کامل ہونے پر موقوف ہے۔ اور یہ تو معلوم ہی ہے۔ کہ ایمان سب کا سب تقویٰ ہے۔ اور تقویٰ کے اصول اور فروع کے بالتفصیل ذکر کرنے کی اس جگہ گنجائش نہیں کیونکہ اس میں تو تمام دین داخل ہے۔

# اخلاص

لیکن نیکی کا سرچشمہ اور اسکی جڑ اخلاص ہے۔ یعنی یہ کہ بندہ خلوص کے ساتھ اپنی عبادت اور استعانت کو اپنے رب کے ساتھ اس طرح مخصوص کردے۔ کہ اپنا قلبی تعلق تمام مخلوقات سے منقطع کرے نہ ان سے نفع کی توقع رکھے۔ اور نہ اُن کی خاطر عمل کرے۔ اور اپنا مقصد رب تعالیٰ ہی کو بنا لے۔ چنانچہ مندرجہ ذیل آیات میں اسی اخلاص کا ذکر ہے۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ | (۱) ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھی سے مدد چاہتے ہیں۔ |
| ۲۔ فَاعْبُدْهُ وَتَوَكَّلْ عَلَيْهِ۔ | (۲) اسی کی عبادت کر اور اسی پر بھروسہ رکھ۔ |
| ۳۔ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ۔ | (۳) اسی پر میں نے بھروسہ کیا اور اسی کی طرف میں رجوع کرتا ہوں |
| ۴۔ فَابْتَغُوْا عِنْدَ اللّٰهِ الرِّزْقَ وَاعْبُدُوْهُ وَاشْكُرُوْا لَهٗ۔ | (۴) رزق کی تلاش بھی اللہ کے پاس ہی کرو۔ اور اسی کی عبادت کرو اور اسی کا شکر بجالاؤ۔ |

اور اُس کے حصول کا ذریعہ یہ ہے۔ کہ ہر مطلوب شے میں خواہ بھوک اور

احتیاج ہو یا خوف اور ڈر ہو یا اس کے سوا کوئی اور حاجت ہو۔ ہمیشہ ہر مطلب کیلئے اسی سے دعا مانگتا رہے۔ اور ہر پسندیدہ عمل اسی کی رضا جوئی کے لئے کرے جو شخص اس قسم کے اخلاص کو مضبوط اور محکم کرلے۔ ممکن نہیں کہ اس میں ایسی بات باقی رہے۔ جو اُسے عذاب میں مبتلا کر سکے *

# فرائض کے بعد سب سے بہتر عمل اللہ کا ذکر ہے

اس کے بعد دوسری چیز ہے جس کا سوال کیا گیا۔ کہ فرائض کے بعد کونسا عمل سب سے بہتر ہے۔ تو اس کا کلی جامع اور مفصل جواب تو ممکن نہیں۔ جس سے ہر ایک شخص کے حق میں افضل الاعمال کی تعیین ہو سکے۔ کیونکہ باعتبار قدرت و مناسبت اوقات لوگوں کے حالات مختلف ہیں۔ اس اختلاف کے لحاظ سے افضل الاعمال بھی ان کے حق میں مختلف ہوگا۔ تاہم اس کے متعلق جو مجمل جواب دیا جا سکتا ہے۔ اور جس پر ان لوگوں کا اتفاق ہے۔ جو اللہ کی ذات اور اس کے اوامر کا علم رکھتے ہیں۔ یہ ہے کہ ہر حالت میں اللہ کے ذکر کی ملازمت کی جائے۔ یہ بہترین عمل ہے۔ جس میں بندہ اپنے نفس کو مشغول رکھ سکتا ہے۔ اس کی تائید میں ابوہریرہؓ کی حدیث وارد ہے جسے مسلمؒ نے روایت کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| سبق المفردون قالوا یارسول اللہ ومن المفردون قال الذاکرون اللہ کثیرًا والذاکرات۔ | مفردون سبقت لے گئے ہیں۔ صحابہؓ نے عرض کیا۔ یارسول اللہ مفردون کون لوگ ہیں۔ فرمایا وہ مرد یا عورتیں ہیں۔ جو اللہ کو کثرت سے یاد کرتی ہیں۔ |

ابوداؤدؒ نے ابودرداءؓ سے اس طرح روایت کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| الا انبئکم بخیر اعمالکم و ازکاھا عند ملیککم وارفعھا فی درجاتکم وخیر لکم من اعطاء | کیا میں تمہیں ایسا عمل نہ بتلاؤں جو سب اعمال سے بہتر ہے اور تمہارے مالک کے ہاں سب سے زیادہ پاکیزہ اور تمہارے درجوں کو سب سے زیادہ بلند کرنیوالا اور سونے چاندی کے خیرات کرنے سے بھی بہتر ہے۔ |

| | |
|---|---|
| الا ھبٔ الورق و من ان تلقوا عد وکم فتضربوا اعنا قھم و یضربوا اعنا قکم قالوا بلٰی یارسول اللہ قال ذکر اللہ - | اور اس عمل سے بھی بہتر ہے - کہ دشمنانِ اسلام سے تمہارا مقابلہ ہو - پھر تم ان کی گردنیں مارو - اور وہ تمہاری گردنیں ماریں - (یعنی جہاد) صحابہؓ نے عرض کیا - کیوں نہیں - یارسول اللہ ضرور بتلائیے - فرمایا وہ اللہ کا ذکر ہے - |

اللہ تعالیٰ کے ذکر کی فضیلت میں **قرآنی** اور **ایمانی دلائل** بکثرت ہیں - جو بصیرت قلبی روایت اور استدلال سے تعلق رکھتے ہیں -

# اذکارِ مسنونہ کی تین قسمیں ہیں

ادنیٰ درجہ ذکر کا یہ ہے کہ انسان ان اذکار ماثورہ کو لازمی طور پر اپنا معمول بنائے جو علم اور نیکی کی تعلیم دینے والے اور متقین کے امام حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہیں - ان کی تین قسمیں ہیں -

(۱) اذکار رواتب یعنی جن کے اوقات مقرر ہیں - جیسا کہ شروع دن میں پچھلے پہر خوابگاہ میں لیٹنے کے وقت - نیند سے بیدار ہونے کے وقت - اور نمازوں کے بعد کے اذکار ہیں -

(۲) وہ اذکار جو **خاص امور** مثلاً کھانے - پینے - پہننے - جماع کرنے - گھر - مسجد اور بیت الخلا میں داخل ہونے اور نکلنے اور بارش اور گرج وغیرہ کے وقت پڑھے جاتے ہیں - ان دونو قسم کے اذکار کے متعلق کتابیں لکھی گئی ہیں - جو کہ **عمل یوم ولیلہ** کے نام سے موسوم ہیں - یعنی وہ کتابیں جن میں دن اور رات کے اذکار درج ہیں -

(۳) وہ اذکار جو **مطلق** بلا قید وقت پڑھے جا سکتے ہیں - کسی خاص وقت کے ساتھ مقید نہیں - ان میں سب سے افضل لا الٰہ الا اللہ ہے - لیکن کبھی ایسے حالات پیش آجاتے ہیں کہ باقی اذکار مثلاً سبحان اللہ والحمد للہ واللہ اکبر ولا حول ولا قوۃ الا باللہ - لا الٰہ الا اللہ سے افضل ہو جاتے ہیں -

پھر یہ بھی جاننا چاہیئے۔ کہ ہر بات جو انسان کو اللہ کے قریب کر سکتی ہے۔ خواہ وہ زبان کا قول ہو یا دل کا تصوّر مثلاً علم پڑھنا اور پڑھانا۔ نیکی کا حکم کرنا۔ اور بدی سے روکنا یہ سب اللہ کے ذکر میں داخل ہیں۔ یہی وجہ ہے۔ کہ جو شخص فرائض کے ادا کرنے کے بعد علم نافع یعنی دین یا دین سے تعلق رکھنے والے علم کی جستجو میں مشغول ہو۔ یا ایسی مجلس منعقد کرے جس میں بیٹھ کر وہ فقہ پڑھے یا پڑھائے جس کا نام اللہ اور رسولؐ نے فقہ رکھا ہے۔ تو یہ بھی بہترین ذکر الٰہی ہے۔ اور اگر افضل الاعمال کی تعیین میں یہ وسعت دی جائے تو غور کے بعد تجھے معلوم ہو جائیگا کہ متقدمین کے اقوال میں جو اس بارہ میں وارد ہیں۔ کوئی بڑا اختلاف نہیں ٭

## افضل الاعمال کی تعیین میں استخارہ مسنونہ

اور جب اپنا مسلک اختیار کرنے کیلئے افضل اعمال معین کرنے میں کسی شخص کو اشتباہ واقع ہو جائے۔ تو اسے لازم ہے کہ شرعی استخارہ کرے۔ کیونکہ جو شخص اللہ تعالےٰ سے استخارہ کرے وہ کبھی نادم نہیں ہوتا۔ اور بکثرت دعا اور استخارہ کرے۔ کیونکہ وہ ہر خیر کی چابی ہے۔ اور جلد بازی کر کے یوں نہ کہنے لگے کہ میں نے دعا کی تھی مگر قبول نہ ہوئی۔ اور دعا مانگنے کیلئے فضیلت والے اوقات کی تلاش کرے۔ مثلاً رات کا پچھلا حصہ۔ نمازوں اور اذان کے بعد کا وقت۔ نزول باراں کا وقت اور اسیطرح کے دوسرے اوقات ہیں ٭

## بہترینِ کسب توکّل ہے

اس کے بعد تیسری چیز ہے۔ جس کے بارہ میں سوال کیا گیا۔ کہ کونسا کسب سب سے اعلیٰ ہے۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ سب سے بہتر کسب اللہ تعالےٰ پر بھروسہ تمام حاجات میں اسی کے کافی ہونے پر اعتماد۔ اور اس کے ساتھ نیک ظن رکھنا ہے۔

اور اس کا طریق یہ ہے۔ کہ جو شخص رزق کے بارہ میں متفکر ہو۔ اسے لازم ہے کہ اللہ تعالیٰ سے التجا کرے۔ اور اسی سے دعا مانگے۔ جیسا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیث قدسی میں بیان کیا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ بندوں کو یوں مخاطب فرماتا ہے۔

| | |
|---|---|
| یاعبادی کلکم جائع الا من اطعمتہ فاستطعمونی اطعمکم یاعبادی کلکم عار الا من کسوتہ فاستکسونی اکسکم۔ | میرے بندو! تم سے ہر ایک بھوکا ہے۔ سوائے اس کے جسکو میں نے کھانا دیا۔ پس تم مجھی سے کھانا مانگو میں تمہیں کھانا دونگا۔ تم میں سے ہر ایک ننگا ہے۔ سوائے اس کے جسکو میں نے کپڑا پہنایا پس تم مجھی سے کپڑا مانگو میں تمہیں کپڑا دونگا۔ |

اور جو حدیث امام ترمذیؒ نے انسؓ سے روایت کی ہے۔ اسمیں اس طرح آیا ہے:۔

| | |
|---|---|
| لیسئال احدکم ربہ حاجتہ کلھا حتی شسع نعلہ اذا انقطع فانہ ان لم ییسرہ لم یتیسر۔ | تم میں سے ہر شخص اپنی حاجتیں اللہ سے مانگے۔ یہانتک کہ جب جوتے کا تسمہ ٹوٹ جائے تو وہ بھی اللہ سے مانگے۔ کیونکہ اللہ اسکا سامان میسر نہ کریگا۔ تو اسے کبھی تسمہ نہیں مل سکیگا۔ |

اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں فرمایا ہے۔ "واسئلوا اللہ من فضلہ" (ترجمہ) اللہ سے اس کا فضل یعنی رزق طلب کرو۔

نیز فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| فَاِذَا قُضِيَتِ الصَّلٰوةُ فَانْتَشِرُوْا فِي الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ | جب نماز ہو چکے تو زمین میں چلو پھرو اور اُس کے فضل یعنی رزق کی تلاش کرو۔ |

یہ آیت اگرچہ جمعہ کے بارہ میں آئی ہے۔ تاہم اس کا حکم ہر نماز کے ساتھ قائم ہے۔ اور غالباً اسی لئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا ہے۔ کہ انسان مسجد میں داخل ہوتے وقت یہ دعا پڑھ لیا کرے۔ "اللّٰھم افتح لی ابواب رحمتک" (ترجمہ) اے اللہ میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے۔ اور مسجد سے نکلتے وقت پڑھے۔ "اللّٰھم انی اسئلک من فضلک" (ترجمہ) اے اللہ میں تجھ سے فضل یعنی رزق چاہتا ہوں۔ اور حضرت

خلیل اللہ ابراہیم علیہ السلام سے بھی قرآن شریف میں اسی طرح منقول ہے۔ آپ نے اپنی قوم کو کہا "فَابْتَغُوا عِنْدَ اللّٰهِ الرِّزْقَ وَاعْبُدُوهُ وَاشْكُرُوا لَهُ" (ترجمہ) اللہ سے رزق مانگو اس کی عبادت کرو اور اسی کا شکر ادا کرو۔ یہ امر کا صیغہ ہے۔ اور امر وجوب کو چاہتا ہے۔ الغرض رزق کے معاملہ میں اللہ سے مدد طلب کرنا اور اسکی طرف التجا کرنا بڑا بھاری اصول ہے۔

رزق کی تلاش میں دوسری ضروری بات یہ ہے۔ کہ انسان مال کو بے طمعی اور جوانمردی کے ساتھ قبول کرے۔ تاکہ اس میں برکت ہو اور مال کی تاک میں نہ لگا رہے۔ اسے طمع اور لالچ کے ساتھ نہ حاصل کرے۔ بلکہ اس کے دل میں زیادہ سے زیادہ مال کی اتنی ہی قدر ہونی چاہئے۔ جسقدر بیت الخلاء کی جسکی طرف وہ رفع حاجت کیلئے مجبور تو ہوتا ہے۔ لیکن اسکے دل میں اسکی وقعت نہیں ہوتی اور تحصیل مال میں جب کوشش کرے تو وہ بھی اسی قدر ہونی چاہئے جسقدر کہ پاخانہ کی اصلاح میں کوشش کرتا ہو۔ ترمذی وغیرہ کی ایک مرفوع حدیث میں وارد ہے۔

من اصبح والدنیا اکبر همه شتت الله علیه شمله وفرق علیه ضیعته ولم یاته من الدنیا الا ما کتب له ومن اصبح والآخرۃ اکبر همه جمع الله علیه شمله وجعل غناه فی قلبه واتته الدنیا وهی راغمة۔

جو شخص صبح کو اٹھے اور اس وقت اس کیلئے سب سے بڑی فکر حصول دنیا ہو۔ تو اللہ تعالیٰ اسکے اجتماعی کام کو پراگندہ کر دیتا ہے۔ اسکا اسباب بکھیر دیتا ہے اور دنیا سے اسکو اسی قدر حاصل ہوتا ہے۔ جتنا کہ اس کے مقسوم میں لکھا گیا ہے۔ اور صبح کے وقت جسکو سب سے بڑھکر آخرت کی فکر ہو اس کیلئے اللہ تمام پراگندہ کاموں کو جمع کر دیتا ہے۔ اس کے دل میں انکی طرف سے غنا پیدا کر دیتا ہے۔ اور جھک مار کر دنیا اس کے پاس آتی ہے۔

سلف میں سے ایک بزرگ فرماتے ہیں۔ کہ اے انسان تو دنیا کی طرف محتاج تو ہے۔ لیکن اپنے آخرت کے حصہ کیطرف اس سے کہیں بڑھ کر محتاج ہے۔ پس اگر اپنے اخروی حصے کیطرف توجہ مبذول کرنا چاہتا ہے (اور چاہئے بھی ایسا ہی) تو دنیا کے حصے کو اس طرح حاصل کر جیسے گذرتے گذرتے راستے میں چیز آجاتی ہے۔ تو اس کا انتظام کر لیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

| | |
|---|---|
| وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنْسَ إِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ۝ مَا أُرِيْدُ مِنْهُمْ مِّنْ رِّزْقٍ وَّمَا أُرِيْدُ أَنْ يُّطْعِمُوْنِ إِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ ؕ | اور میں نے جنوں اور انسانوں کو اسی لئے پیدا کیا ہے۔ کہ میری عبادت کریں۔ میں ان سے کچھ روزی کا تو خواہاں ہوں نہیں اور نہ اس کا خواہاں ہوں۔ کہ مجھ کو کھلائیں پلائیں۔ اللہ خود بڑا روزی دینے والا قوت والا زبردست ہے۔ |

باقی رہا کسی خاص کسب کا معین کرنا۔ دستکاری ہو یا تجارت۔ فن تعمیر ہو یا زراعت وغیرہ۔ تو یہ بھی لوگوں کے مختلف حالات کے اعتبار سے مختلف ہے۔ اور مجھے کوئی ایسا کسب یاد نہیں آتا۔ جو عام طور پر تمام لوگوں کو یکساں مفید ہو سکے۔ لیکن جب تلاش معاش کی خاص صورت درپیش ہو تو اس کے متعلق اللہ تعالٰے سے استخارہ کرے۔ جو معلم خیر نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے حاصل ہوا ہے۔ کیونکہ اس میں ایک ایسی برکت ہے جس کا احاطہ نہیں ہو سکتا۔ پھر دوسری بات یہ ہے کہ جو کام اسے میسر آجائے وہی اختیار کرے۔ دوسرے کام میں پڑ کر خواہ مخواہ تکلیف نہ اُٹھائے۔ ہاں اس میں کوئی شرعی کراہت ہو تو دوسری بات ہے۔

# علمِ نبویؐ و دیگر علومِ شرعیّہ

اسکے بعد یہ دریافت کیا گیا کہ علم حدیث اور دیگر علوم شرعیہ میں اعتماد کرنے کیلئے کوئی خاص کتاب منتخب کر دی جائے تو اسکا جواب یہ ہے کہ یہ باب بھی بہت وسیع ہے۔ یہ بھی انسان کے مختلف بلاد میں پرورش پانے کے اعتبار سے مختلف ہے۔ کیونکہ بعض بلاد میں ایک شخص کو کسی خاص علم طریق اور مذہب کی کوئی ایسی کتاب میسر آجاتی ہے۔ جو دوسری جگہ دستیاب نہیں ہو سکتی لیکن تمام خیر و برکت کا خلاصہ یہ ہے۔ کہ انسان اللہ تعالٰی سے اس علم کے حاصل کرنے کی مدد چاہے۔ جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بطور میراث چلا آرہا ہے۔ کیونکہ حقیقت میں یہی چیز اس بات کا حق رکھتی ہے کہ اسے علم کے نام سے پکارا جائے۔

اسکے سوائے جو کچھ ہے اس کی تین صورتیں ہیں۔ یا تو وہ علم ہوگا لیکن نافع نہیں ہوگا۔ یا وہ علم ہی نہیں ہوگا اگرچہ اسے علم کہا جاتا ہو اور اگر واقعی علم بھی ہے اور نافع بھی تو یہ ضروری امر ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے علم موروث میں ایسی چیز ضرور ہوگی۔ جو اس سے بے پرواہ کر دے بلکہ اس سے بہتر ہو لہٰذا علم موروث کو چھوڑ کر اسکی طرف متوجہ ہونے کی ضرورت نہ رہی تو ثابت ہوگیا کہ انسان کی تمام جدوجہد یہی ہونی چاہیئے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے امرو نہی اور دوسرے کلام کے مقاصد سمجھے۔ جب جدوجہد کے بعد اس کا دل مطمئن ہوجائے کہ اس مسئلہ میں رسول صلعم کی مراد یہ ہے۔ تو پھر بقدر امکان اس سے سرمو انحراف نہ کرے خواہ اسکا تعلق ان معاملات سے ہو جو انسان کے اپنے نفس اور اللہ تعالٰے کے درمیان ہیں یا لوگوں سے تعلق رکھتا ہو۔ (یعنی حقوق اللہ سے تعلق رکھتا ہو یا حقوق العباد سے)

اور علم کی ہر شاخ میں انسان ایسی **اصل** کو مضبوط پکڑنے کی کوشش کرے

جو نبی صلعم سے مروی ہے اور جب اس پر کوئی ایسا مسئلہ مشتبہ ہوجائے جس میں اہل علم کا اختلاف ہو تو اسے اللہ سے وہ دعا مانگنی چاہیئے۔ جو صحیح مسلم میں عائشہؓ سے مروی ہے۔

| | |
|---|---|
| ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یقول اذا قام یصلی من اللیل اللھم رب جبریل ومیکائیل واسرافیل فاطر السموات والارض عالم الغیب والشھادۃ انت تحکم بین عبادک فیما کانوا فیہ یختلفون اھدنی لما اختلف فیہ من الحق باذنک انک تھدی من تشاء الی صراط مستقیم۔ | رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب پچھلی رات کو تہجد کی نماز کیلئے کھڑے ہوتے تو یہ دعا مانگتے اے جبرئیل اسرافیل اور میکائیل کے رب اے غیب اور حاضر کے جاننے والے! تو بندوں کے درمیان فیصلہ کریگا جس میں یہ اختلاف کرتے تھے۔ جس حق بات کے بارہ میں اختلاف ہو رہا ہے اپنے حکم سے مجھے اسکی طرف ہدایت کر تو جسے چاہے سیدھا راستہ دکھلاتا ہے۔ |

کیونکہ ایک حدیث قدسی میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

| | |
|---|---|
| یا عبادی کلکم ضال الا من ھدیتہ | میرے بندو تم سب کے سب گمراہ ہو سوائے اس شخص کے جسے میں نے |

| | |
|---|---|
| فاستھدونی اھدکم ۔ | ہدایت کی پس مجھ سے ہدایت طلب کرو میں تمہیں راہ دکھلاؤنگا۔ |

باقی رہا کتابوں اور مصنفین کا مسئلہ تو سائل نے اس کے متعلق میرے ہاں درس و مذاکرہ کے اثنا میں جسقدر کہ اللہ نے میسر کیا سن ہی لیا ہوگا۔ اس وقت اتنا کہہ دیتا ہوں کہ تمام تصنیف شدہ کتابوں میں جن میں تقسیم ابواب پائی جاتی ہے۔ صحیح محمد بن اسماعیل بخاری سے نافع تر کوئی کتاب نہیں۔ لیکن اکیلی وہ بھی علم کے تمام اصول سمجھنے میں کافی نہیں اور مختلف علوم کے عالم متبحر کا مقصود پورا نہیں کر سکتی۔ کیونکہ اس کتاب کے علاوہ دوسری احادیث اور اہل فقہ اور اہل علم کے اقوال کا جاننا بھی ضروری ہے۔ خاص کر کے ان مسائل کا علم جن کے ساتھ بعض علما مختص ہیں۔ اور امت مرحومہ نے تو علم کے فنون میں سے ہر فن میں پورا پورا حصہ لیا ہے۔ جس شخص کے دل کو اللہ تعالٰے نے منور کیا ہے۔ اسے جو بات پہنچتی ہے۔ اسکے ذریعہ اللہ اسے راہنمائی کرتا ہے۔ اور جس کے دل کو اس نے اندھا کر دیا ہے۔ اس کے پاس جوں جوں زیادہ کتابیں پہنچتی ہیں۔ اس کی حیرت اور گمراہی بڑھتی ہے جیسا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ابن لبید انصاری سے فرمایا

| | |
|---|---|
| اولیست التوراۃ والانجیل عند الیھود والنصارٰی فماذا تغنی عنھم | کیا یہود اور نصاریٰ کے ہاں تورات اور انجیل نہیں ہے تو انہیں کیا فائدہ ہوُا؟ |

لہذا ہم اللہ تعالٰے سے مانگتے ہیں کہ ہمیں ہدایت اور درستی علم و عمل عطا فرمائے۔ ہمارے دلوں میں وہ بات ڈال دے جس میں ہماری ہدایت ہو اور ہمیں نفس کی شرارتوں سے محفوظ رکھے اور ہدایت کر چکنے کے بعد ہمارے دلوں کو کجی سے بچائے اور ہمیں اپنے پاس سے رحمت عطا فرمائے۔ کیونکہ وہی رحمت بخشنے والا ہے۔

والحمد للہ رب العالمین وصلوٰتہ علیٰ اشرف المرسلین ۔

بسم الله الرحمن الرحيم

وَلَقَدْ وَصَّيْنَا الَّذِيْنَ أُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَإِيَّاكُمْ أَنِ اتَّقُوا اللهَ

# اَلْوَصِيَّةُ الصُّغْرٰى

سؤال ابی العاصم القاسم بن یوسف بن محمد التجیبی السبتی یتفضل سیدنا الشیخ الفقیہ الامام الفاضل العالم بقیۃ السلف قدوۃ الخلف المبدع المغرب المعرب المفصح اعلم من لقیت ببلاد المشرق والمغرب تقی الدین ابو العبّاس احمد بن تیمیۃ ابقی اللہ علینا برکتہ بان یوصینی بما یکون فیہ صلاح دینی و دنیای و یرشدنی الی کتاب یکون علیہ اعتمادی فی علم الحدیث وکذلک فی غیرہ من العلوم الشرعیۃ وینبہنی علی افضل الاعمال الصالحۃ بعد الواجبات و یبین لی ارجح المکاسب کل ذلک علی قصد الایماء والاختصار واللہ تعالی یحفظہ والسلام الکریم علیہ ورحمۃ اللہ و برکاتہ۔

قال شیخ الاسلام بحر العلوم ابن تیمیۃ رحمہ اللہ و رضی عنہ :-

الحمد للہ رب العالمین (اما الوصیّۃ) فما اعلم وصیۃ انفع من وصیۃ اللہ و رسولہ لمن عقلہا و اتبعہا قال اللہ تعالی : وَلَقَدْ وَصَّيْنَا الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتٰبَ مِن قَبْلِكُمْ وَإِيَّاكُمْ أَنِ اتَّقُوا اللّٰهَ - و وصی النبی صلی اللہ علیہ وسلم معاذا لما بعثہ الی الیمن فقال یا معاذ اتق اللہ حیث ما کنت واتبع السیئۃ الحسنۃ تمحہا وخالق الناس بخلق حسن وکان معاذ رضی اللہ عنہ من النبی صلی اللہ علیہ وسلم بمنزلۃ علیۃ فانہ قال لہ یا معاذ واللہ انی لاحبک وکان یردفہ وراءہ وروی فیہ انہ اعلم الامۃ بالحلال والحرام وانہ یحشر امام العلماء برتوۃ ای بخطوۃ ومن فضلہ بعثہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم مبلغا عنہ داعیا ومفقہا ومفتیا وحاکما الی اہل الیمن وکان یشبہہ بابراہیم الخلیل علیہ السلام وابراہیم امام الناس وکان ابن مسعود رضی اللہ عنہ یقول ان معاذا کان امۃ قانتا للہ حنیفا ولم یک من المشرکین تشبیہا لہ بابراہیم ثم انہ وصاہ ہذہ الوصیۃ فعلم انہا جامعۃ وہی کذالک لمن عقلہا مع انہا تفسیر الوصیۃ القرآنیۃ -

اما بیان جمعہا فلان العبد علیہ حقان حق اللہ عزوجل وحق لعبادہ ثم الحق الذی علیہ لا بد ان یخل ببعضہ احیانا اما ترک ما امر بہ او فعل منہی عنہ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اتق اللہ حیث ما کنت وہذہ کلمۃ جامعۃ وفی قولہ حیثما کنت تحقیق لحاجتہ الی التقوی فی السر والعلانیۃ ثم قال و اتبع السیئۃ الحسنۃ تمحہا فان الطبیب متی تناول المریض شیئا مضرا امرہ بما یصلحہ والذنب للعبد کانہ امر حتم فالکیس ہو الذی لا یزال یأتی من الحسنات بما یمحو السیئات وانما قدم فی لفظ الحدیث السیئۃ وان کانت مفعولۃ لان المقصود ہنا محوہا لا فعل الحسنۃ فصار کقولہ صبوا علی بولہ ذنوبا من ماء -

وينبغی ان تكون الحسنات من جنس السيئات فانه ابلغ فی المحو والذنوب يزول موجبها باشياء احدها التوبة، والثانی الاستغفار من غير توبة فان الله تعالیٰ قد يغفر له اجابة لدعائه وان لم يتب فاذا اجتمعت التوبة والاستغفار فهو الكمال، الثالث الاعمال الصالحة المكفرة اما الكفارات المقدرة كما يكفر المجامع فی رمضان والمظاهر والمرتكب لبعض محظورات الحج او تارك بعض واجباته او قاتل الصيد بالكفارات المقدرة وهی اربعة اجناس: هدی وعتق وصدقة وصيام و اما الكفارات المطلقة كما قال حذيفة لعمرؓ فتنة الرجل فی اهله وماله وولده يكفرها الصلوٰة والصيام والصدقة والامر بالمعروف والنهی عن المنكر وقد دل علی ذلك القرآن والاحاديث الصحاح فی التكفير بالصلوات الخمس والجمعة والصيام والحج و سائر الاعمال التی يقال فيها من قال كذا وعمل كذا غفر له او غفر له ما تقدم من ذنبه وهی كثيرة لمن تلقاها من السنن خصوصا ما صنف من فضائل الاعمال۔

واعلم ان العناية بهذا من اشد ما بالانسان الحاجة اليه فان الانسان من حين يبلغ خصوصًا فی هذه الازمنة ونحوها من ازمنة الفترات التی تشبه الجاهلية من بعض الوجوه فان الانسان الّذی ينشا بين اهل علم ودين قد يتلطخ من امور الجاهلية بعدة اشياء فكيف بغير هذا وفی الصحيحين عن النبی صلی الله عليه وسلم من حديث ابی سعيد رضی الله عنه لتتبعن سنن من كان قبلكم حذو القذة بالقذة حتی لو دخلوا جحر ضب لدخلتموه قالوا يارسول الله اليهود والنصاریٰ قال فمن هذا خبر تصديقه فی قوله تعالیٰ: فَاسْتَمْتَعْتُمْ بِخَلَاقِكُمْ كَمَا اسْتَمْتَعَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ بِخَلَاقِهِمْ وَخُضْتُمْ كَالَّذِي خَاضُوا۔ ولهذا شواهد فی الصحاح والحسان وهذا امر قد يسری فی المنتسبين الی الدين من الخاصة كما قال غير واحد من السلف منهم ابن عيينة فان كثيرًا من احوال اليهود قد ابتلی به بعض المنتسبين الی العلم وكثيرًا

من احوال النصارى فقد ابتلى به بعض المنتسبين الى الدين كما يبصر ذلك من فهم دين الاسلام الذى بعث الله به محمدا صلى الله عليه وسلم ثم نزله على احوال الناس واذا كان الامر كذلك فمن شرح الله صدره للاسلام فهو على نور من ربه وكان ميتا فاحياه الله وجعل له نورا يمشى به فى الناس لابد ان يلاحظ احوال الجاهلية وطرفى الامتين المغضوب عليهم والضالين من اليهود والنصارى فيرى ان قد ابتلى ببعض ذلك -

فانفع ما للخاصة والعامة العلم بما يخلص النفوس من هذه الورطات وهو اتباع السيئات الحسنات والحسنات ما ندب الله اليه على لسان خاتم النبيين من الاعمال والاخلاق والصفات ومما يزيل موجب الذنوب المصائب المكفرة وهى كل ما يؤلم من هم او حزن او اذى فى مال او عرض او جسد او غير ذلك لكن ليس هذا من فعل العبد -

فلما قضى بهاتين الكلمتين حق الله من عمل الصالح واصلاح الفاسد قال و خالق الناس بخلق حسن وهو حق الناس -

وجماع الخلق الحسن مع الناس ان تصل من قطعك بالسلام والاكرام والدعاء له والاستغفار والثناء عليه والزيارة له وتعطى من حرمك من التعليم والمنفعة والمال وتعفو عمن ظلمك فى دم او مال او عرض وبعض هذا واجب وبعضه مستحب -

واما الخلق العظيم الذى وصف الله به محمدا صلى الله عليه وسلم فهو الدين الجامع لجميع ما امر الله به مطلقا هكذا قال مجاهد وغيره وهو تاويل القرآن كما قالت عائشة رضى الله عنها كان خلقه القرآن وحقيقته المبادرة الى امتثال ما يحبه الله تعالى بطيب نفس و انشراح صدر

واما بيان ان هذا كله فى وصية الله فهو ان اسم تقوى الله يجمع فعل كل ما امر الله به ايجابا واستحبابا وما نهى عنه تحريما وتنزيها وهذا يجمع حقوق الله و حقوق العباد لكن لما كان تارة يعنى بالتقوى خشية العذاب المقتضية للانكفاف عن المحارم جاء مفسرا فى حديث معاذ وكذلك فى حديث ابى هريرة رضى الله عنهما الذى رواه الترمذى صحيحه

قيل يا رسول الله ما اكثر ما يدخل الناس الجنة قال تقوى الله وحسن الخلق وقيل ما اكثر ما يدخل الناس النار قال الاجوفان الفم والفرج وفي الصحيح عن عبد الله بن عمرو رضي الله عنهما قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اكمل المؤمنين ايمانا احسنهم خلقا فجعل كمال الايمان في كمال حسن الخلق ومعلوم ان الايمان كله تقوى الله وتفصيل اصول التقوى وفروعها لا يحتمله هذا الموضع فانها الدين كله لكن ينبوع الخير واصله اخلاص العبد لربه عبادة واستعانة كما في قوله إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ وفي قوله فَاعْبُدْهُ وَتَوَكَّلْ عَلَيْهِ وفي قوله عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيبُ وفي قوله فَابْتَغُوا عِنْدَ اللَّهِ الرِّزْقَ وَاعْبُدُوهُ وَاشْكُرُوا لَهُ بحيث يقطع العبد تعلق قلبه من المخلوقين انتفاعا بهم او عملا لاجلهم ويجعل همته ربه تعالى وذلك بملازمة الدعاء له في كل مطلوب من فاقة وحاجة ومخافة وغير ذلك والعمل له بكل محبوب ومن احكم هذا فلا يمكن ان يوصف ما يعقبه ذلك۔

واما ما سالت عنه من افضل الاعمال بعد الفرائض فانه يختلف باختلاف الناس فيما يقدرون عليه وما يناسب اوقاتهم فلا يمكن فيه جواب جامع مفصل لكل احد لكن مما هو كالاجماع بين العلماء بالله وامره ملازمة ذكر الله دائما هو افضل ما شغل العبد به نفسه في الجملة وعلى ذلك حديث ابي هريرة الذي رواه مسلم سبق المفردون قالوا يا رسول الله ومن المفردون قال الذاكرون الله كثيرا والذاكرات وفيما رواه ابو داؤد عن ابي الدرداء رضي الله عنه عن النبي صلى الله عليه وسلم انه قال الا انبئكم بخير اعمالكم وازكاها عند مليككم وارفعها في درجاتكم وخير لكم من اعطاء الذهب والورق ومن ان تلقوا عدوكم فتضربوا اعناقهم ويضربوا اعناقكم قالوا بلى يا رسول الله قال ذكر الله والدلائل القرآنية والايمانية بصرا وخبرا ونظرا على ذلك كثيرة واقل ذلك ان يلازم العبد الاذكار المأثورة عن معلم الخير وامام المتقين صلى الله عليه وسلم الاذكار المؤقتة في اول النهار وآخره وعند اخذ المضجع وعند الاستيقاظ من المنام وادبار

الصّلوات والاذکار المقیدة مثل مایقال عند الاکل والشرب واللباس والجماع و
دخول المنزل والمسجد والخلاء والخروج من ذلک وعند المطر والرعد الی غیر ذلک
وقد صنفت لہ الکتب المسماة بعمل یوم ولیلة ثم ملازمة الذکر مطلقا وافضلہ لا
الٰہ الّا اللہ وقد تعرض احوال یکون بقیة الذکر مثل سبحان اللہ والحمد للہ واللہ اکبر
ولاحول ولا قوة الّا باللہ افضل منہ ثم یعلم ان کل ما تکلّم بہ اللّسان وتصورہ القلب
مما یقرب الی اللہ من تعلم علم وتعلیمہ وامر بمعروف ونہی عن منکر فھو من ذکر اللہ و
لھذا من اشتغل بطلب العلم النافع بعد اداء الفرائض او جلس مجلسا یتفقہ او یفقہ
فیہ الفقہ الذی سماہ اللہ ورسولہ فقہا فھذا ایضًا من افضل ذکر اللہ وعلی ذلک
اذا تدبرت لم تجد بین الاوّلین فی کلما تھم فی افضل الاعمال کبیر اختلاف وما اشتبہ
امرہ علی العبد فعلیہ بالاستخارة المشروعة فما ندم من استخار اللہ تعالیٰ ولیکثر
من ذلک ومن الدعاء فانہ مفتاح کل خیر ولا یعجل فیقول قد دعوت فلم یستجب لی ولیتحر
الاوقات الفاضلة کآخر اللیل وادبار الصلوات وعند الاذان ووقت نزول المطر ونحو ذلک
(واما ارجح المکاسب) فالتوکل علی اللہ والثقة بکفایتہ وحسن الظن بہ وذلک
انہ ینبغی للمھتم بامر الرزق ان یلجأ فیہ الی اللہ ویدعوہ کما قال سبحانہ فیما یأثر عنہ
نبیہ کلکم جائع الا من اطعمتہ فاستطعمونی اطعمکم یا عبادی کلکم عار الا من کسوتہ
فاستکسونی اکسکم وفیما رواہ الترمذی عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم لیسأل احدکم ربہ حاجتہ کلھا حتی شسع نعلہ اذا انقطع فانہ ان لم ییسرہ لم
یتیسر وقد قال اللہ تعالیٰ فی کتابہ وَاسْأَلُوا اللہَ مِنْ فَضْلِہٖ وقال سبحانہ فَاِذَا قُضِیَتِ
الصَّلٰوةُ فَانْتَشِرُوْا فِی الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللہِ وھذا وان کان فی الجمعة
فمعناہ قائم فی جمیع الصلوات ولھذا واللہ اعلم امر النبی صلی اللہ علیہ وسلم للذی یدخل
المسجد ان یقول اللّھم افتح لی ابواب رحمتک واذا خرج ان یقول اللّھم انی اسألک من

فضلك وقد قال الخليل صلى الله عليه وسلم فَابْتَغُوا عِنْدَ اللهِ الرِّزْقَ وَاعْبُدُوهُ وَاشْكُرُوا لَهُ
وهذا امر والامر يقتضى الايجاب فالاستعانة بالله واللجأ اليه فى امر الرزق وغيره اصل عظيم
ثم ينبغى له ان ياخذ المال بسخاوة نفس ليبارك له فيه ولا ياخذه باشراف وهلع
بل يكون المال عنده بمنزلة الخلاء الذى يحتاج اليه من غير ان يكون له فى القلب
مكانه والسعى فيه اذا سعى كاصلاح الخلاء وفى الحديث المرفوع رواه الترمذى وغيره
من اصبح والدنيا اكبر همه شتت الله عليه شمله وفرق عليه ضيعته ولم يأته من الدنيا
الا ما كتب له ومن اصبح والاخرة اكبر همه جمع الله عليه شمله وجعل غناه فى قلبه واتته
الدنيا وهى راغمة وقال بعض السلف انت محتاج الى الدنيا وانت الى نصيبك من الاخرة
احوج فان بدأت بنصيبك من الاخرة مر على نصيبك من الدنيا فانتظم انتظاما
قال الله تعالى وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنْسَ إِلَّا لِيَعْبُدُونِ ۝ مَا أُرِيدُ مِنْهُمْ مِنْ رِزْقٍ
وَمَا أُرِيدُ أَنْ يُطْعِمُونِ إِنَّ اللهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِينُ ۔

فاما تعيين مكسب على مكسب من صناعة او تجارة او بناية او حراثة او غير ذلك
فهذا مختلف باختلاف الناس ولا اعلم فى ذلك شيئا عاما لكن اذا عن للانسان جهة فليستخر
الله تعالى فيها الاستخارة المتلقاة عن معلم الخير صلى الله عليه وسلم فان فيها من البركة ما لا
يحاط به ثم ما تيسر له فلا يتكلف غيره الا ان يكون منه كراهة شرعية ۔

واما ما تعتمد عليه من الكتب فى العلوم فهذا باب واسع وهو ايضا يختلف
باختلاف نشأ الانسان فى البلاد فقد يتيسر له فى بعض البلاد من العلم او من طريقه
ومذهبه فيه ما لا يتيسر له فى بلد اخر لكن جماع الخير ان يستعين بالله سبحانه فى
تلقى العلم الموروث عن النبى صلى الله عليه وسلم فانه هو الذى يستحق ان يسمى علما وما سواه
اما ان يكون علما فلا يكون نافعا واما ان لا يكون علما وان سمى به ولان كان علما نافعا فلا
بد ان يكون فى ميراث محمد صلى الله عليه وسلم ما يغنى عنه ما هو مثله وخير منه ولتكن

حتى فهم مقاصد الرسول فى امره ونهيه وسائر كلامه فاذا اطمان قلبه ان هذا هو مراد الرسول فلا يعدل عنه فيما بينه وبين الله تعالى ولا مع الناس اذا امكنه ذلك -

وليجتهد ان يعتصم فى كل باب من ابواب العلم باصل ماثور عن النبى صلى الله عليه وسلم واذا اشتبه عليه مما قد اختلف فيه الناس فليدع بما رواه مسلم فى صحيحه عن عائشة رضى الله عنها ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يقول اذا قام يصلى من الليل اللهم رب جبريل وميكائيل واسرافيل فاطر السموات والارض عالم الغيب والشهادة انت تحكم بين عبادك فيما كانوا فيه يختلفون اهدنى لما اختلف فيه من الحق باذنك انك تهدى من تشاء الى صراط مستقيم فان الله تعالى قد قال فيما رواه عنه رسوله يا عبادى كلكم ضال الا من هديته فاستهدونى اهدكم -

واما وصف الكتب والمصنفين فقد سمع منا فى اثناء المذاكرة ما يسره الله سبحانه وما فى الكتب المصنفة المبوبة كتاب انفع من صحيح محمد بن اسماعيل البخارى لكن هو وحده لا يقوم باصول العلم ولا يقوم بتمام المقصود للمتبحر فى ابواب العلم اذ لا بد من معرفة احاديث اخر وكلام اهل الفقه واهل العلم فى الامور التى يختص بعلمها بعض العلماء وقد اوعبت الامة فى كل فن من فنون العلم ايعابا من نور الله قلبه هداه بما يبلغه من ذلك ومن اعماه لم تزده كثرة الكتب الا حيرة وضلالا كما قال النبى صلى الله عليه وسلم لابن لبيد الانصارى اوليست التوراة والانجيل عند اليهود والنصارى فماذا تغنى عنهم فنسأل الله العظيم ان يرزقنا الهدى والسداد ويلهمنا رشدنا ويقينا شرانفسنا وان لا يزيغ قلوبنا بعد اذ هدانا ويهب لنا من لدنه رحمة انه هو الوهاب والحمد لله رب العالمين وصلواته على اشرف المرسلين -

# کلمۃ الحق کی ایک نادر مثال

یعنی

## سید المجددین و امام المصلحین حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ تعالیٰ کی استقامت علی الحق اور تحمل مصائب و محن

ماخوذ از تذکرہ حضرت مولانا ابوالکلام آزاد

جبکہ تمام اصحاب کار و طریق کا یہ حال ہو رہا تھا۔ اور دین الخالص کا انفاذ و قیام ایک عظیم الشان قربانی کا طلبگار تھا، تو غور کرو کہ صرف امام موصوف ہی تھے جنکو فاتح و سلطان عہد ہونے کا شرف حاصل ہوا۔ انہوں نے نہ تو دعاۃ فتن و بدعت کے آگے سر جھکایا، نہ روپوشی و خاموشی و کنارہ کشی اختیار کی، اور نہ صرف بند حجروں کے اندر کی دعاؤں اور مناجاتوں پر قناعت کر لی، بلکہ دین خالص کی قیام کی راہ میں اپنے نفس و وجود کو قربان کر دینے اور تمام خلف امت کے لئے ثبات و استقامت علی السنّت کی راہ کھول دینے کے لئے بحکم "فَاصْبِرْ كَمَا صَبَرَ أُولُو الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ" اٹھ کھڑے ہوئے۔ ان کو قید کیا گیا، قید خانے میں چلے گئے، چار چار بوجھل بیڑیاں پاؤں میں ڈالی گئیں، پہن لیں۔ اسی حالت میں بغداد سے طرطوس لے چلے اور حکم دیا گیا کہ بلا کسی کی مدد کے خود ہی اونٹ پر سوار ہوں اور خود ہی اونٹ سے اتریں، اسکو بھی قبول کر لیا۔ بوجھل بیڑیوں کی وجہ سے ہل نہیں سکتے تھے، اٹھتے تھے اور گر پڑتے تھے۔ عین ماہ رمضان المبارک کے عشرہ اخیرہ میں جسکی طاعت اللہ کو تمام دنوں کی طاعات سے زیادہ محبوب ہے، بھوکے پیاسے جلتی دھوپ میں بٹھا دئے گئے، اور اس پیٹھ پر جو

علوم و معارف نبوۃ کی حامل تھی، لگاتار کوڑے اس طرح مارے گئے کہ ہر جلاد دو ضربیں پوری قوت سے لگاکر پیچھے ہٹ جاتا، اور پھر نیا تازہ دم جلاد اسکی جگہ لیتا۔ اسکو بھی خوشی خوشی برداشت کرلیا مگر اللہ کے عشق سے منہ نہ موڑا اور راہ سنت سے منحرف نہ ہوئے۔ تازیانے کی ہر ضرب پر بھی جو صدا زبان سے نکلتی تھی، وہ نہ تو جزع وفزع کی تھی اور نہ شور و فغاں کی، بلکہ وہی تھی جس کے لئے یہ سب کچھ ہو رہا تھا۔ یعنی "القرآن کلام اللہ غیر مخلوق"! اللہ اللہ! یہ کیسی مقام دعوت کبرٰی کی خسروی و سلطانی تھی، اور وراثت دنیا بت نبوت کی ہیبت و سطوت کہ خود المعتصم باللہ جسکی ہیبت و رعب سے قیصر روم ترساں و لرزاں رہتا تھا، سر پر کھڑا تھا، جلادوں کا مجمع چاروں طرف سے گھیرے ہوئے تھا، اور وہ بار بار کہہ رہا تھا۔

| | |
|---|---|
| "یا احمد! واللہ انی علیک لشفیق وانی لاشفق علیک کشفقتی علی ھارون ابنی، وواللہ لئن اجبتنی لاطلقن عنک بیدی، ما تقول؟" | یعنی واللہ میں تم پر اس سے بھی زیادہ شفقت رکھتا ہوں۔ جس قدر کہ میں اپنے بیٹے ہارون پر شفیق ہوں۔ اگر تم خلق قرآن کا اقرار کرلو۔ تو خدا کی قسم ابھی اپنے ہاتھوں سے تمہاری بیڑیاں کھول دوں۔ |

لیکن اس پیکر حق، اس مجسمہ سنت، اس مؤید بالروح القدس، اس صابر اعظم کما صبر اولوا لعزم من الرسل کی زبان صدق سے صرف یہی جواب نکلتا تھا۔

| | |
|---|---|
| اعطونی شیئاً من کتاب اللہ او سنۃ رسولہ حتی اقول بہ۔ | اللہ کی کتاب میں سے کچھ دکھلا دو۔ یا اسکے رسول کا کوئی قول پیش کردو۔ تو میں اقرار کرلوں |

اس کے سوا میں اور کچھ نہیں جانتا۔

اگر اس چراغ تجدید اور مصباح عزیمت دعوۃ کی روشنی مشکوٰۃ نبوت سے مستنیر نہ تھی، تو پھر یہ کیا تھا کہ جب معتصم ہر طرح عاجز آگیا، قاضی ابن داؤد وغیرہ علمائے بدعت

واعتزال سے کہتا "ناظروہ وکلموہ" اور وہ کتاب وسنّت کے میدان میں عاجز آکر اوہام وظنونِ باطلہ کو باسمِ عقل ورائے پیش کرتے کہ سرتاسر یونانیات ملعونہ سے ماخوذ تھے، تو وہ اس کے جواب میں بے ساختہ بول اٹھتے "ما ادری ما ھذا؟" میں نہیں جانتا کہ یہ کیا بلا ہے؟ اعطونی شیئًا من کتاب اللہ او من سنۃ رسولہ حتی اقول بہ" اس تمام کائنات ہستی میں میرے سر کو جھکانے والی صرف دو ہی چیزیں ہیں اللہ کی کتاب اور اسکے رسول کی سنت۔ اسکے سوا نہ میرے لئے کوئی دلیل ہے نہ علم۔ امام موصوف کو جب قید کر کے طرطوس روانہ کیا گیا تو ابو بکر الاحول نے پوچھا۔ "ان عرضت علیک السیف تجیب"؟ اگر تلوار کے نیچے کھڑے کر دئے گئے تو کیا اس وقت مان لو گے؟ کہا نہیں۔

ابراہیم بن مصعب کوتوال کہتا ہے۔ کہ میں نے کسی انسان کو بادشاہوں کے آگے احمد بن حنبل سے بڑھکر بے رعب نہ پایا۔ "یومئذ ما نحن فی عینیہ الا کامثال الذباب" ہم عمال حکومت انکی نظروں میں مکھیوں سے زیادہ وقعت نہیں رکھتے تھے! اور یہ بالکل حق ہے جن لوگوں کی نظروں میں جلال الٰہی سمایا ہو وہ مٹی کی ان پتلیوں کو جنہوں نے لوہا تیز کر کے کاندھے پر ڈال رکھا ہے یا بہت سا چاندی سونا اپنے جسم پر لیپ لیا ہے۔ کیا چیز سمجھتے ہیں؟ ان کو تو خود اقلیم عشق الٰہی کی سروری وشاہی اور شہرستانِ صدق وصفا کا تاج وتخت حاصل ہے ؂

نوٹ:۔ ناظرین کرام کو واضح ہو کہ یہ ان ایام کا واقعہ ہے جب خلیفہ معتصم باللہ کے عہد میں گروہ معتزلہ نے اقتدار حاصل کیا اور قرآن مجید کے مخلوق ہونے کا دعویٰ کیا اور علما سے بزور اقرار کرانا چاہا۔ اکثر علماء نے اقرار کر کے جان بچائی، بعض لوگ حجرہ نشین ہو گئے۔ لیکن اس زمانے میں فتح باب ہدایت کا منصب حضرت امام احمدؒ کو ہی حاصل ہوا۔

# تفسیر سورۂ اخلاص

مصنفہ امام ابن تیمیہ رحمہ

مترجمہ مولانا غلام ربانی صاحب سابق نائب مدیر اخبار زمیندار لاہور

اس تفسیر میں خالص اسلامی توحید جلوہ گر ہے۔ عیسائیوں، اور آج کل کے مادہ پرست آریوں، مشرکین ہند وتاتار اور دیگر باطل مذاہب کی پوری پوری تردید ہے۔ سورۂ اخلاص کی چند آیتوں کی تفسیر میں قرآن وسنت کے سینکڑوں نئے نئے نکات اور معارف کا انکشاف ہے گویا علمی مضامین کا بحرِ ذخار ہے جس کے متلاطم خیز امواج کے سامنے فرقہ ہائے ضالہ مثلاً قدریہ، جہمیہ، معطلہ، رافضیہ وغیرہ وغیرہ خس وخاشاک کی طرح بہتے نظر آتے ہیں۔ بایں غرض کہ آپ کے سامنے اس کتاب کے مضامین کا مختصر سا خاکہ آجائے، اس کے چند نہایت ضروری مضامین کی فہرست ذیل میں درج کی جاتی ہے:

لفظ "صمد" کی تفسیر۔ لفظ "سید" کی تفسیر۔ لفظ "احد" کا استعمال۔ "احد" کا اطلاق صرف اللہ تعالیٰ پر ہو سکتا ہے، ولادت کی معنی۔ اثباتِ صانع کے دلائل۔ کیفیتِ معاد ومعانی اعادہ پر بحث۔ نفخ جبریلؑ ولادت مسیحؑ۔ تولد کے دو اصل۔ اللہ تعالیٰ والد وولد سے منزہ ہے۔ صفۃ اللہ سے مراد ابن اللہ نہیں۔ عیسائیوں اور مشرکوں میں اتحادِ عقیدہ۔ امر اللہ کی تشریح۔ روح القدس کی تفسیرات۔ عقیدۂ قدمِ عالم کی تردید کفارِ عرب ومشرکینِ یونان وہند وتاتار کا مقابلہ۔ سلف صالحین وجدید علم کلام۔ اسلام میں کوئی بات عقل وحس کے مخالف نہیں۔ کشفِ ساق کی تفسیر۔ اختلاف رحمت ونزاع مذموم۔ "جوہر فرد" اور سلفِ اسلام حدوثِ اجسام اور تصوراتِ نفس۔ حقیقتِ روح کے متعلق اختلافات۔ تحیزِ ملائکہ وارواح کے متعلق سلفیت کی رائے۔ رازیؒ کا رجوع۔ محض حفظِ قرآن اور علم معانی قرآن۔ لفظ "تاویل" کے معانی۔ تشابہ کی دو قسمیں۔ سارے قرآن کا علم وتدبر ممکن ہے۔ "تدبر متشابہات" و "ابتغاء فتنہ" میں فرق۔ اسلام میں تاویلِ صحیح کا مقام۔ تاویلاتِ باطلہ کے خلاف امام احمد بن حنبلؒ کا جہاد۔ حروفِ مقطعات پر بحث۔ لفظ اُمّی کی تشریح۔ کتاب وسنت خلافِ عقل نہیں۔ سورۂ اخلاص کا سببِ نزول۔ قبروں میں نماز پڑھنے کی ممانعت کیوں ہوئی؟ مساجدِ ثلاثہ اور مسجد قبا۔ اکل وشرب اور اتباعِ رسولؐ۔ آلاتِ حرب اور اتباعِ سلف۔ رافضہ کی افراط وتفریط۔ سلطان صلاح الدینؒ ونور الدینؒ

غرض اس کتاب کے محاسن دیکھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔ اہلِ علم کے لئے ایک بے نظیر علمی خزانہ ہے اور مناظرہ کرنیوالوں کے لئے فرقہ ہائے ضالہ کے خلاف ایک برہنہ تلوار ہے۔

کاغذ سفید۔ لکھائی چھپائی دیدہ زیب۔ سرورق رنگین۔ حجم ۳۱۶ صفحات۔ تقطیع ۲۲×۲۰/۸ قیمت عہ/

المشتہر

محمد شریف عبد الغنی تاجران کتب وما لکان دار الترجمہ والاشاعت کتب حدیث تفسیر وتصانیف امام ابن تیمیہ وغیرہ بازار کشمیری لاہور

# اثبات التوحید

## مصنفہ حکیم محمد حسین صاحب امین آبادی

یہ کتاب قاضی فضل احمد صاحب پنشنر کورٹ انسپکٹر پولیس لدھیانوی کی کتاب **انوارِ آفتابِ صداقت** کے جواب میں لکھی گئی ہے، جس میں قاضی صاحب موصوف نے فرقہ اہلِ حدیث اور جماعت حنفیہ دیوبندیہ کے عقاید شمار کر کے شیخ الاسلام امام ابن تیمیہؒ، مولانا شاہ اسمٰعیل شہیدؒ، مولانا رشید احمد گنگوہیؒ اور متعدد علماءِ دیوبند اور مولانا اشرف علی صاحب تھانوی پر کفر کا فتویٰ صادر فرمایا ہے۔ **اثبات التوحید** میں شیخ الاسلام امام ابن تیمیہؒ اور مولانا شہیدؒ کے مختصر حالاتِ زندگی لکھ کر بعد میں قریباً بتیس مختلف مسائل پر بحث کر کے قرآن و حدیث کے نصوصِ قطعیہ کی رو سے انسپکٹر صاحب کے اعتراضات کو توڑ دیا گیا ہے، اور آخر اہلِ سنت کا جو عقیدہ ہونا چاہیئے اُسے بالوضاحت درج کر دیا گیا ہے۔ چونکہ توحید کی صحیح تعلیم کے بغیر ایمان کی تکمیل ممکن نہیں اور اسلام کے ارکان کی حقیقت پر دھبہ لگتا ہے، اس لئے ضرورتی ہے کہ ہر شخص اپنے ایمان اور اسلام کو درست بنانے کیلئے تعصب کو دُور کر کے اس کتاب کا مطالعہ کرے تاکہ مخالفین سنت کی تاویلاتِ باطلہ سے آگاہ ہو کر سنتِ خیر الانام کا عامل بن سکے۔ مضامین کی فہرست درج ذیل ہے تاکہ کتاب کی ہیئت آپ کے سامنے آجائے اور اسکی خوبیوں کا آپ کو پتہ چل سکے۔ وھو ہذا:



سائز ۲۶×۲۰/۸ کاغذ دبیز۔ حجم ۱۸۰ صفحات۔ قیمت صرف ایک روپیہ ۔ ۔ ۔ ۔ عہ/

**محمد شریف عبد الغنی تاجران کتب بازار کشمیری لاہور سے طلب کریں**